پہنچنے اور اس کو ماننے کا نام ''ایمان بالغیب'' ہے۔ انسان اپنے وجود ہی پر غور کرے، بظاہر انسان کا وجود ایک مرد اور ایک عورت کے ملاپ کا نتیجہ ہے، لیکن کیا روح و زندگی کے پیدا ہونے کے لئے یہی کافی ہے؟ کیا یہ بات انسان کی قدرت میں ہے کہ وہ اپنے ارادہ و اختیار سے کسی زندہ انسان کو وجود بخشے؟ اور کیا انسان کا یہ صنفی عمل ہمیشہ ہی تولید کا ذریعہ بنتا ہے؟ یقیناً اس کا جواب ''نفی'' میں ہے۔ صنفی تعلق ایک ظاہری سبب ہے، لیکن اس کے پیچھے ''حکمِ خداوندی'' کا حقیقی سبب کارفرما ہے، یہ اللہ تعالیٰ کا حکم ہی ہے جو انسان کے وجود کا سبب بنتا ہے ورنہ کوئی جوڑا لاولد نہیں ہوتا اور ہر ماں باپ کے کتنے ہی بال بچے ہوتے۔

اللہ تعالیٰ کی سنت ہے کہ اس نے انسان کے امتحان کے لئے بہت سی حقیقتوں کو چھپا رکھا ہے۔ تاکہ اس بات کی آزمائش ہو سکے کہ انسان اَن دیکھی حقیقتوں پر بھی یقین کرنے کو تیار ہے! اللہ تعالیٰ انسانوں کی سرزنش اور تنبیہ کے لئے بارش روکتے ہیں اور کبھی حد سے زیادہ بارش بھیجتے ہیں، سیلاب بلا خیز، علاقہ کے علاقہ کو تباہ و تاراج کر دیتا ہے، طوفان اور زلزلہ کا عذاب آتا ہے، اللہ تعالیٰ کا ایک عذاب یہ بھی ہے کہ کوئی قوم باہمی افتراق میں مبتلا ہو اور ان کے دل ایک دوسرے سے ٹوٹ جائیں۔ یہ سب خدا کی طرف سے پیش آنے والے غیر معمولی واقعات ہیں، لیکن ان کو بھی اللہ تعالیٰ نے ظاہری اسباب سے متعلق کر دیا ہے، تاکہ خدا جن باتوں کو بن دیکھے منوانا چاہتا ہے وہ بے حجاب ہو کر انسان کے سامنے آجائیں۔ آخرت کی دنیا وہ دُنیا ہوگی جس میں یہ تمام حقیقتیں بے حجاب ہو کر انسان کے سامنے آجائیں گی، فرشتے ان کی نگاہوں میں ہوں گے، جنت و دوزخ کو وہ اپنے سر کی آنکھوں دیکھے گا، صالحین تجلیِ ربانی کو اپنا سرمۂ چشم بنائیں گے، اس دن ان حقیقتوں پر ایمان لانے کا کوئی وزن نہ ہوگا، کیوں کہ یہ ایک دیکھی ہوئی حقیقت کا اقرار ہوگا۔ غرض شہابِ ثاقب کے ٹوٹنے کا ایک ظاہری سبب ہے، جو انسانی عقل کی گرفت میں آچکا ہے اور ایک غیبی سبب ہے جس کو انسان کی عقل نارسا دریافت نہیں کر سکتی اور جس کا

علم ہمیں خود خدا کی کتاب اور اس کے رسول ﷺ کے ارشادات سے ہوتا ہے۔ یہ بات نہ خلافِ عقل ہے اور نہ خلافِ فطرت۔

ایسے غیر معمولی کائناتی واقعات پیش آنے کی صورت میں ہمیں کیا کرنا چاہئے؟ کیا کائنات محض ایک تماشہ گاہ ہے اور ہم اس کے تماشہ بیں؟ یا ایسے واقعہ کے لئے کوئی اسوۂ نبوی بھی موجود ہے؟...... یقیناً موجود ہے! آپ نے سورج گہن کے موقع سے نماز ادا کی ہے، کیوں کہ یہ ایک غیر معمولی کائناتی واقعہ ہے، چاند گہن کے موقع سے بھی آپ ﷺ نے نماز پڑھنے کی ہدایت دی ہے۔ (بخاری: ۱۴۵/۱) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے بارے میں منقول ہے کہ انہوں نے زلزلہ کے موقع سے نماز ادا فرمائی۔ (سنن ابی داؤد) اسی لئے فقہاءِ حنفیہ اور شوافع نے زلزلہ، مسلسل بجلی کی چمک، تیز ہوا، دن کے وقت تاریکی، رات کے وقت غیر معمولی روشنی، مسلسل بارش اور برف باری، وبائی امراض کے پھوٹ پڑنے اور اس طرح کی آفتوں کے موقع پر تنہا تنہا دو رکعت نماز ادا کرنے کو مستحب قرار دیا ہے۔ (مراقی الفلاح: ۹۲، بدائع الصنائع: ۲۸۳/۱، شرح مہذب: ۵۸/۵) اور زلزلہ میں تو فقہاءِ حنابلہ نے بھی اس طرح نماز پڑھنے کو مستحب کہا ہے۔ (کشاف القناع: ۲۳/۲، المغنی: ۴۲۹/۲) اس کی تائید ایک حدیث سے بھی ہوتی ہے، آپ ﷺ نے فرمایا کہ: جب تم اس طرح گھبراہٹ والی چیز دیکھو تو دُعاء کے ذریعہ اللہ کی طرف متوجہ ہو اور بعض روایتوں میں ہے کہ اللہ کا ذکر اور استغفار کرو۔

(نصب الرایۃ ۲/ ۲۳۴)

ظاہر ہے کہ معمول سے بڑھ کر شہاب ثاقب کی بارش کا واقعہ یقیناً گھبرا دینے والا واقعہ ہے، کیوں کہ اگر یہ شہاب ثاقب اپنے اصل حجم میں زمین پر آپہنچے اور فضا سے گزر کر زمین پر یہ بارش ہونے لگے، تو شاید ہی کائنات کی کوئی چیز بچ سکے اور اگر وہ ان مصنوعی سیاروں ہی کو تباہ کر دے جن کو انسان نے فضا میں بھیجا تو یہی کچھ کم تکلیف دہ نہ ہوگا اور جو لوگ آج کی ترقی یافتہ دُنیا میں رہنے کے عادی ہو چکے ہیں، مواصلات اور ابلاغ کے جدید ذرائع پر جن کا کاروبار اور بہت سی بنیادی ضروریات موقوف ہیں، ان کے لئے یہ حادثہ

زندگی کو کتنا بے لطف کر کے رکھ دے گا۔

اس لئے ایسے موقع پر مستحب طریقہ یہ ہے کہ دو رکعت نفل نماز عام نمازوں کی طرح ادا کی جائے، نماز تنہا ادا کی جائے نہ کہ جماعت سے، دعاء کی جائی کہ خداوند!! اس واقعہ کے شر سے ہماری اور پوری انسانیت کی حفاظت فرمائیے۔

(۲۷ر نومبر ۱۹۹۸ء)

